صدیوں کا جنگلی پن آسانی سے نہیں جائے گا۔ اسے مہذب بنانے کے لئے تمہیں سالہا سال محنت کرنی پڑے گی۔"

"میں اس کے لئے سب کچھ کروں گا مسٹر فریدی۔ میں اسے بے حد چاہتا ہوں۔ اس کے جنگلی پن میں بھی ایک اتھاہ محبت کی دولت ملی ہے۔" آرتھر نے کہا اور ملکہ کے ہاتھ پیر باندھ کر اُسے ایک طرف ڈال دیا۔ وہ رو رو کر آرتھر سے منت کر رہی تھی کہ اسے مر جانے دیا جائے۔ تھوڑی دیر بعد وہ خاموش ہوگئی۔

"فریدی تم کبھی انگلینڈ بھی آؤ گے؟" جولیا نے کہا۔

"میں بھی یہی کہنے والا تھا۔" جارج نے کہا۔

"آؤں گا۔" فریدی نے کہا اور خاموشی سے کشتی کھیتا رہا۔

"تم نے مجھ سے کچھ نہیں کہا۔" حمید نے جولیا سے کہا۔

"تم بھی آنا۔" جولیا ہنس کر بولی۔

"نہیں ابھی میرا باپ زندہ ہے۔ وہ مجھے کبھی انگلینڈ نہ جانے دے گا۔" حمید نے ایسی مسکینیت سے کہا کہ سب ہنس پڑے۔

رات کے بے کراں سناٹے میں چپوؤں کی "شپا شپ" ایک عجیب سا نغمہ چھیڑے ہوئے تھی۔ سر پر تاروں بھرا لامحدود آسمان ...... آسمان صدیوں پرانی کہانی دہرا رہا تھا...... اور نیچے لہروں کی "ترل رل رل" ایک غیر فانی گیت گا رہی تھی۔

فریدی ماضی کے دھندلکوں میں ڈوب گیا۔

ختم شد